**الذی ھو الاوثان.** (۴) زائدہ یعنی اگر کلمہ مِنْ نہ ہو تو معنی میں خلل نہ آئے جیسے **یغفر لکم من ذنوبکم.**

(ج) ماولا مشبہتان بلیس کے عمل کی تشریح کریں اور مثالیں تحریر کریں نیز ماولا میں فرق کی وضاحت کریں۔

**جواب:۔** مااور لا جو لیس کے مشابہ ہیں وہ اسم کو رفع اور خبر کو نصب دیتے ہیں۔

**فرق:** کلمہ مامعرفہ ونکرہ دونوں پر داخل ہوتا ہے جیسے **ما زید قائما** اور **ما رجل عالما** جبکہ کلمہ لاصرف نکرہ پر داخل ہوتا ہے جیسے **لا رجل ظریفا فی الدار.**

**سوال ٦:۔** حروف مشبہ بالفعل کتنے ہیں اور کون کونسے ہیں اور کس کس معنی کیلئے آتے ہیں اور کیا عمل کرتے ہیں مثالیں دیکر وضاحت کریں۔

**جواب:۔** جو حروف فعل سے مشابہ ہیں وہ چھ ہیں: **اِنّ، اَنّ، کانّ، لکنّ، لیتَ،** اور **لعلّ.** **اِنّ** اور **اَنّ** مضمون جملہ کی تحقیق کیلئے آتے ہیں جیسے **اِنّ زیدا قائم** اس کے معنی ہیں **حقققت قیام زید** اور **بلغنی اَنّ زیدا منطلق** ای **بلغنی ثبوت انطلاق زید** یعنی مجھے زید کے چلنے کا ثبوت پہنچا ہے۔ اور **کَاَنّ** تشبیہ کیلئے ہے جیسے **کانّ زیدًا اسدٌ** گویا زید شیر ہے۔ اور **لکنّ** استدراک کیلئے ہے یعنی کلام سابق سے پیدا ہونے والے وہم کو دفع کرنے کیلئے۔ اور یہ دو جملوں کے درمیان آتا ہے جو نفی واثبات کے اعتبار سے معنیٰ مختلف ہوں۔ پہلا جملہ موہمہ اور دوسرا جملہ دافعہ کہلاتا ہے جیسے **غاب زید لکنّ بکرا حاضر.** اور **لیت** تمنی کیلئے ہے یعنی کسی چیز کے حصول کی محبت کیلئے جیسے **لیت زیدا قائم.** اور **لعلّ** ترجی کیلئے ہے یعنی ایسے امر محبوب یا مکروہ کی امید کیلئے جس کے حصول پر وثوق نہ ہو جیسے **لعل السلطان یکرمنی** یہ امر محبوب کی ترجی ہے اور **لعل الرقیب حاضر** یہ امر مکروہ کی ترجی ہے۔

(ج) حرف لم کس معنی کیلئے آتا ہے اور اس کے عمل کی کتنی اور کون کونسی صورتیں ہیں ہر ایک کی مثال پیش کیجئے۔

**جواب:۔** **لَمْ** فعل مضارع جو جزم دینے والے حروف میں سے ایک حرف ہے، اس کے عمل کی مختلف صورتیں ہیں:

(۱) مضارع صحیح کے آخر کو ساکن کرتا ہے جیسے **لم یضرب.** (۲) مضارع کے آخر میں حرف علت ہو تو ساقط کر دیتا ہے جیسے **لم یدعُ، لم یرمِ** اور **لم یخشَ.** (۳) جہاں مضارع میں نون اعرابی ہو وہاں نون کو گرا دیتا ہے جیسے **لم یضربا، لم یضربوا** اور **لم تضربی.** ۔اور کلمہ لم کا معنوی عمل یہ ہے کہ مضارع کو ماضی منفی کے معنی میں کر دیتا ہے جیسے **لم یضرب** جو کہ **ما ضرب** کے معنی میں ہے۔

**سوال۷:۔** درج ذیل میں سے کسی چار جملوں کی ترکیب کریں: **الحمد لله الخ**

**جواب:۔** (۱)**الحمد** مبتدا،**لله** جار مجرور **کائن** کے متعلق ہوا۔**علیٰ** حرف جار **نعماء** جمع **نعمت** مضاف ضمیر مضاف الیہ،مضاف با مضاف الیہ موصوف **الشـــاملة** صفت،موصوف صفت سے مل کر مجرور، جار مجرور سے مل کر ظرف متعلق **کـائن** کے،**کـائن** اپنے متعلقین اور فاعل سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر،مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔(۲)**سـقـیٰ** فعل اسم جلالت فاعل **ثـرا** مضاف ضمیر مضاف الیہ،مضاف با مضاف الیہ مفعول،فعل اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔واو حرف عطف **جَعَلَ** فعل ضمیر مستتر فاعل،**الجنة** مفعول اول،**مثـوا** مضاف ضمیر مضاف الیہ،مضاف با مضاف الیہ مفعول ثانی،فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعولوں سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ معطوفہ ہوا۔(۳)**عـنـدی احد عشر رجلا. عند** مضاف یاء مضاف الیہ،مضاف با مضاف الیہ خبر مقدم،**احـد عشـر** ممیز **رجلا** تمیز ممیز با تمیز مبتدا مؤخر،مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔(۴)**یُسَمّٰی** فعل مضارع مجہول،**الاول** معطوف علیہ واو حرف عطف **الثـانـی** معطوف،معطوف علیہ اپنے معطوف کے ساتھ نائب فاعل،**شـرطاً** معطوف علیہ،**جزاءً** معطوف،معطوف علیہ با معطوف مفعول ثانی،فعل اپنے نائب فاعل اور مفعول ثانی سے جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔(۵)**من یکرمنی اکرمه.** **مَنْ** شرطیہ مبتدا،**یکرم** فعل **ہو** ضمیر پوشیدہ فاعل،نون وقایہ یاء ضمیر منصوب متصل مفعول بہ،فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہو کر شرط،**اکـــرم** فعل **انـــا** ضمیر پوشیدہ فاعل،**ھـاء** ضمیر مفعول بہ،فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ جزاء،شرط اپنی جزاء سے مل کر جملہ فعلیہ شرطیہ ہوا۔(۶)**اسـلمت کی ادخل الجنة. اسلمت** فعل با فاعل،جملہ فعلیہ خبریہ،**کی** حرف ناصب،**ادخل** فعل **انا** ضمیر پوشیدہ فاعل **الجنة** مفعول فیہ،فعل با فاعل و مفعول فیہ جملہ فعلیہ ہوا۔

(ب) عبارت پر اعراب لگائیں. **وَاَصْلُهَا لَا اَنْ عِنْدَ الْخَلِيْلِ فَحُذِفَتِ الْهَمْزَةُ تَخْفِيْفًا فَصَارَتْ لَانْ ثُمَّ حُذِفَتِ الْاَلِفُ لِاِلْتِقَاءِ السَّاكِنَيْنِ فَبَقِيَتْ لَنْ**

## القسم الاول هداية النحو پرچہ ۲۰۰۶ء

**ســـوال۱:۔** (الف) اسم متمکن کی تعریف بیان کیجئے اور بتائیں کہ وجوہ اعراب کے اعتبار سے اس کی کتنی قسمیں ہیں۔انمیں سے کوئی سے دو قسموں کے اعراب کی نشاندہی کریں مع تشریح اور مثالیں بیان کیجئے۔

**جواب:۔** اسم متمکن کی تعریف:۔اسم متمکن وہ ہے جومبنی اصل سے مشابہت نہ رکھتا ہو۔

**اقسام اسم متمکن:۔** وجوہ اعراب کے اعتبار سے اسم متمکن کی نوقسمیں ہیں:(۱) مفرد منصرف صحیح، جاری مجرائے صحیح اور جمع مکسر (۲) جمع مؤنث سالم (۳) غیر منصرف (۴) اسماء ستہ مکبرہ (۵) مثنیٰ، کلا واثنان (۶) جمع مذکر سالم، اولو اور عشرون (۷) اسم مقصور (۸) اسم منقوص (۹) جمع مذکر سالم مضاف بسوئے یاء متکلم۔

**دو قسموں کا اعراب:۔** (۱) غیر منصرف، جس میں منع صرف کے نو اسباب میں سے دو سبب ہوں یا ایک سبب جو دو کے قائم مقام ہے۔اس کا اعراب رفع ضمہ سے اور نصب وجر فتح سے ہے۔جیسے **جاء نی عمر ورأیت عمر ومررت بعمر.** اس میں جر نصب کے تابع ہے۔(۲) اسم منقوص وہ اسم ہے جس کے آخر میں یاء ماقبل مکسور ہو جیسے **القاضی،** اس کا اعراب رفع اور جر کی حالت میں تقدیری ہوتا ہے اور نصب فتح لفظی کے ساتھ۔جیسے **جاء نی القاضیُ ورأیت القاضیَ ومررت بالقاضیْ.**

(ب) وزن فعل کی تعریف کیجئے نیز بتائیں کہ اس کے غیر منصرف بننے کیلئے کیا شرائط ہیں؟ مثالیں دیکر وضاحت کریں۔

**جواب:۔** اسم کا ایسے وزن پر ہونا جو فعل کے اوزان میں شمار ہوتا ہے وزن فعل کہلاتا ہے۔وزن فعل کے غیر منصرف کا سبب بننے کیلئے دو شرطیں ہیں ایک یہ کہ وہ وزن فعل کے ساتھ مخصوص ہو اور اسم میں نہ پایا جائے مگر فعل سے منقول ہو کر جیسے **شَمَّرَ** اور **ضُرِبَ** دوسری شرط یہ ہے کہ وہ وزن اگر فعل کے ساتھ مخصوص نہ ہو تو اس کے شروع میں حروف مضارع میں سے کوئی حرف ہو اور اس کے آخر میں تاء نہ ہو جیسے **احمد** کے اول میں ہمزہ ہے اور آخر میں تاء نہیں ہے۔

**سوال ۲:۔** (الف) مرفوع کی تعریف کیجئے، نیز بتائیں کہ اس کی کتنی اور کونسی اقسام ہیں ہر ایک کی مثال تحریر کیجئے۔

**جواب:۔** مرفوع کی آٹھ قسمیں ہیں(۱) فاعل جیسے **جاء نی زیدٌ** میں لفظ **زید** (۲) مبتدا جیسے **زید قائم** میں **زید** (۳) خبر جیسے **زید قائم** میں **قائم** (۴) نائب فاعل جیسے **ضُرِبَ زیدٌ** میں **زید** (۵) حرف مشبہ بالفعل کی خبر جیسے **ان زیدا قائمٌ** میں **قائم** (۶) افعال ناقصہ کا اسم جیسے **کان زیدٌ قائمًا** میں **زید** (۷) ماولا مشابہ بلیس کا اسم جیسے **مازیدٌ قائما** میں **زید** (۸) لائے نفی جنس کی خبر جیسے **لا غلام رجل ظریفٌ فی الدار** میں **ظریف.**

(ب) اسم، فعل اور حرف میں سے ہر ایک کی تعریف، مثال اور وجہ تسمیہ ذکر کیجئے۔

**جواب:۔ اسم کی تعریف:** اسم وہ کلمہ ہے جو اپنے معنی پر بذات خود دلالت کرے اور اسکا معنی کسی زمانہ سے

ملا ہوا نہ ہو جیسے زیدٌ

**فعل کی تعریف:** فعل وہ کلمہ ہے جو اپنے معنی پر بذات خود دلالت کرے اور اسکا معنی کسی زمانہ سے ملا ہوا ہو جیسے ضرب اور یضرب

**حرف کی تعریف:** حرف وہ کلمہ ہے جو اپنے معنی پر بذات خود دلالت نہ کرے جیسے من اور الیٰ جو اپنے معنی پر دوسرے کلمہ سے ملے بغیر دلالت نہیں کرتے۔

**اسم کی وجہ تسمیہ:** لفظ اسم سموٌ سے بنا ہے جس کے معنی بلند و برتر کے ہوتے ہیں اور اسم کو اسم اس لیے کہتے ہیں کہ یہ اپنے قسیمین یعنی فعل و حرف پر بلند و برتر ہے کیونکہ اسم مسند ہوتا ہے اور مسند الیہ بھی۔ جبکہ فعل صرف مسند ہوتا ہے اور حرف نہ مسند ہوتا ہے اور نہ مسند الیہ۔ یہ بصریین کا مذہب ہے اور نحات کوفہ کہتے ہیں کہ اسم وسمٌ بمعنی علامت سے مشتق ہے اور چونکہ یہ اپنے مسمّی پر علامت ہے اس لیے اس کو اسم کہتے ہیں۔

**فعل کی وجہ تسمیہ:** چونکہ فعل اصطلاحی کی اصل فعل لغوی ہے یعنی مصدر اور مصدر کو فعل کہتے ہیں تو فعل اصطلاحی کا نام اصل کے نام پر رکھ دیا گیا۔

**حرف کی وجہ تسمیہ:** حرف ماخوذ ہے حرف الوادی سے جس کے معنی ہیں وادی کا کنارہ اور حرف کو حرف اس لیے کہتے ہیں کہ یہ کلام میں طرف اور کنارہ میں ہوتا ہے یعنی مسند و مسند الیہ نہیں ہوتا۔

**سوال ۳:۔** افعال ناقصہ کتنے اور کون کونسے ہیں؟ کیا عمل کرتے ہیں؟ کسی چار کی مثال دیکر وضاحت کریں نیز بتائیں کہ ان افعال کی خبر کو ان پر مقدم کیا جا سکتا ہے یا نہیں؟ وضاحت کریں۔

**جواب:۔** افعال ناقصہ سترہ ہیں: **کان، صار، اصبح، اضحی، امسیٰ، ظل، بات، مادام، مازال، مابرح، ماانفک، مافتئ، لیس، عاد، اض، غدا، راح** ۔لیکن ہدایۃ النحو میں صرف تیرہ مذکور ہیں۔ یہ افعال جملہ اسمیہ پر داخل ہو کر مبتدا کو رفع دیتے ہیں جس کو افعال ناقصہ کا اسم کہتے ہیں اور خبر کو نصب دیتے ہیں جس کو ان کی خبر کہا جاتا ہے۔

افعال ناقصہ میں سے چار کی مثال: (۱) **کان زید قائما** یہ کان کے داخل ہونے سے پہلے **زیدٌ قائمٌ** تھا (۲) **صَارَ زَیْدٌ غنیًا** یہ صَارَ کے داخل ہونے سے قبل **زید غنی** تھا (۳) **اصبح زید ذاکرًا** یہ اصبح کے داخل ہونے سے قبل **زیدٌ ذاکرٌ** تھا (۴) **اضحی زید ذاکرا** یہ **زیدٌ ذاکرٌ** تھا۔

**انکی خبر کی تقدیم:** جن افعال کے شروع میں کلمہ ما ہے ان پر خبر کی تقدیم جائز نہیں اور لیس میں اختلاف ہے باقی پر ان کی خبر کی تقدیم جائز ہے۔

**سوال ٤:۔** تابع صفت کی تعریف اور قسمیں تحریر کریں نیز بتائیں کہ ان میں سے ہر ایک قسم کا اپنے متبوع کے ساتھ کتنی اور کون کونسی چیزوں میں موافق ہونا ضروری ہے؟ مثالیں دے کر وضاحت کریں۔

**جواب:۔** تابع صفت یعنی نعت کی تعریف و اقسام ۱۹۸۵ء کے جوابات میں دیکھیں۔

**متبوع سے موافقت:** صفت کی پہلی قسم یعنی نعت بحال موصوف دس چیزوں میں موصوف یعنی متبوع کے موافق ہوتی ہے اور وہ یہ ہیں: تعریف، تنکیر، رفع، نصب، جر، افراد، تثنیہ، جمع، تذکیر و تانیث۔ جیسے جاءنی رجل عالم وغیرہ اور قسم ثانی یعنی صفت بحال متعلق موصوف پانچ چیزوں میں موصوف کے موافق ہوتی ہے یعنی تعریف، تنکیر، رفع، نصب اور جر میں۔ جیسے ارشاد باری تعالیٰ **من هذه القرية الظالم اهلها.**

**سوال ۵:۔** درج ذیل اصطلاحات کی تعریفات کیجئے۔

**جواب:۔** (۱) بدل ۱۹۸۵ء میں دیکھیں (۲) مفعول مطلق ۱۹۸۷ء میں دیکھیں (۳) مفعول مالم یسم فاعلہ ۲۰۰۴ء میں دیکھیں (۴) مستثنیٰ منقطع ۱۹۸۵ء میں دیکھیں۔

**سوال:۔** معرفہ کی تعریف مع اقسام و امثلہ بیان کیجئے۔

**جواب:۔** جو کسی معین چیز پر دلالت کرے وہ معرفہ ہے جیسے **طلحة** اور اسکی سات اقسام ہیں: (۱) ضمیریں جیسے **انا، نحن** وغیرہ (۲) **علام** جیسے **زید، عمرو** (۳) اسماء اشارہ جیسے **هذا** وغیرہ (۴) اسماء موصول جیسے **الذی** وغیرہ (۵) معرفہ بلام جیسے **الرجل** (۶) معرفہ بندا جیسے **یا الله** (۷) جو ان میں سے کسی کی طرف مضاف ہو جیسے **غلامه**

# القسم الثاني شرح مائة عامل

**سوال ٦:۔ الی** کونسے حروف میں سے ہے کس کس معنی کیلئے آتا ہے اور کیا عمل کرتا ہے مثالیں دیکر وضاحت کریں۔

**جواب:۔** الیٰ حروف جارہ میں سے ہے اور اسم پر داخل ہو کر اسکو جر دیتا ہے اور دو معنی کیلئے آتا ہے اول مکان میں انتہائے غایت کیلئے جیسے **سرت من البصرة الى الكوفة.** **سرت** فعل بافاعل **من** حرف جار **البصرة** مجرور، جار با مجرور **سرت** کے متعلق ہوا، **الی** حرف جار **الكوفة** مجرور، جار مجرور **سرت** کے متعلق ہوا، فعل اپنے فاعل اور متعلقین سے

مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔ دوم مصاحبت کیلئے جیسے **لا تاکلوا اموالھم الی اموالکم۔ لاتاکلوا** فعل، واو ضمیر فاعل، **اموال** مضاف **ھم** مضاف الیہ، مضاف با مضاف الیہ مفعول بہ **الی** حرف جار بمعنی **مع اموال** مضاف **کم** مضاف الیہ، مضاف با مضاف الیہ مجرور، جار مجرور **لاتاکلوا** کے متعلق ہوا، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ انشائیہ ہوا۔

**سوال۷:۔** فعل مضارع کو نصب دینے والے حروف کتنے اور کون کونسے ہیں ہر ایک کونسے معنی کیلئے آتا ہے اور کیا عمل کرتا ہے؟ مثالیں دیں اور دو مثالوں کی ترکیب کریں۔

**جواب:۔** ۲۰۰۴ء میں حل ہو گیا ہے۔

**مثالیں اور ترکیب:** **اسلمت ان ادخل الجنۃ۔ اسلمت** فعل با فاعل، **أن** ناصبہ **ادخل** فعل، **انا** ضمیر مستتر فاعل، **الجنۃ** مفعول فیہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر صلہ **أن** موصول حرفی کا، موصول صلہ سے مل کر مفعول بہ ہوا **اسلمت** فعل کا، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**لن ترانی۔ لن** حرف ناصب **تریٰ** فعل مضارع **انت** ضمیر مستتر فاعل، نون وقایہ **یاء** ضمیر مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔

**اسلمت کی ادخل الجنۃ۔ اسلمت** فعل با فاعل جملہ فعلیہ خبریہ، **کَی** حرف ناصب **اَدْخُل** فعل **انا** ضمیر مستتر فاعل، **الجنۃ** مفعول فیہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا۔

**اذن تدخل الجنۃ۔ اذن** حرف ناصب **تدخل** فعل، **انت** ضمیر مستتر فاعل، **الجنۃ** مفعول فیہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا۔

**سوال۸:۔** اسم فاعل کی تعریف کیجئے اور بتائیں کہ یہ کیا عمل کرتا ہے اور اس کے عمل کیلئے کون کونسی شرائط ہیں ہر ایک کی مثال ذکر کیجئے اور کسی ایک مثال کی نحوی ترکیب بیان کیجئے۔

**جواب:۔** اسم فاعل وہ اسم ہے جو فعل سے مشتق ہوا ہو اس ذات پر دلالت کرنے کیلئے جس کے ساتھ فعل قائم ہے اور یہ اپنے فعل والا عمل کرتا ہے لہذا فعل لازم سے مشتق ہو تو فاعل کو رفع دیتا ہے جیسے **زید قائم ابوہ** میں **قائم** نے **ابوہ** کو رفع دیا ہے۔ اور اگر فعل متعدی سے مشتق ہو تو فاعل کو رفع دیتا ہے اور مفعول کو نصب جیسے **زید ضارب ابوہ بکرا**

**شرائط:** اسم فاعل کے عمل کیلئے دو شرطیں ہیں اول یہ کہ حال واستقبال کے معنی میں ہوتا کہ مضارع کے ساتھ اس کی مشابہت کامل ہو جائے کیونکہ مضارع ہی کی مشابہت کی وجہ سے وہ عمل کرتا ہے۔ دوسری شرط یہ ہے کہ چھ چیزوں میں سے کسی ایک پر اس کا اعتماد ہو (۱) مبتدا پر جیسے **زید ضارب ابوہ عمرا** اس مثال میں **زید** مبتدا ہے اور **ضارب** اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر مبتدا کی خبر ہے۔ (۲) موصول پر اعتماد ہو جیسے **الضارب عمرا فی الدار** (۳) موصوف پر جیسے **مررت برجل ضارب ابوہ امراۃ** (۴) ذوالحال پر جیسے **مررت بزید راکبا ابوہ** (۵) حرف نفی پر جیسے **ما قائم ابوہ** (٦) حرف استفہام پر جیسے **اقائم ابوہ**۔

## ھدایۃ النحو ۲۰۰۷ء

**سوال ۱:۔** (الف) اسم متمکن کی تعریف اور وجہ تسمیہ رقم فرمائیں نیز جمع مذکر بیائے متکلم اور اسماء ستہ مکبرہ کا اعراب قلمبند کریں۔

**جواب:۔** اسم متمکن کی تعریف اور وجہ تسمیہ ۲۰۰٦ء میں گذر چکی ہے۔

جمع مذکر سالم جب یائے متکلم کی جانب مضاف ہو تو اس کا اعراب حالت رفع میں تقدیر واؤ سے ہوگا اور حالت نصبی وجری میں یاء ماقبل مکسور کے ساتھ۔ جیسے **جاء مُسْلِمِیّ** جو اصل میں **مُسْلِمُوْن** تھا۔ **یاء** کی طرف اضافت کرنے کی وجہ سے نون جمع گر گیا اور واؤ کو **یاء** کر کے **یاء** کا **یاء** میں ادغام کرنے اور ماقبل کو کسرہ دینے سے **مُسْلِمِیّ** ہوا۔ لہٰذا حالت رفع میں اس کا اعراب تقدیر واؤ کے ساتھ ہوا اور چونکہ حالت نصب وجر میں **یاء** باقی ہے اس لیے ان دو حالتوں میں حسب سابق اس کا اعراب یائے لفظی سے ہے۔

**اسماء ستہ مکبرہ:** درج ذیل چھ اسماء: **ابٌ، اخٌ، حمٌ، ھنٌ، فمٌ** اور **ذو مال**۔ جبکہ یہ مکبر ہوں یعنی مصغر نہ ہوں، واحد ہوں یعنی تثنیہ وجمع نہ ہوں اور یائے متکلم کے غیر کی طرف مضاف ہوں تو ان کا اعراب حالت رفع میں واو سے ہوگا جیسے **جاءنی اخوک** اور حالت نصب میں الف کے ساتھ جیسے **رأیت اخاک** اور حالت جر میں یاء کے ساتھ جیسے **مررت باخیک**.

**سوال ۲:۔** (الف) درج ذیل اسماء میں منصرف اور غیر منصرف کا تعین کریں اور ان میں انصراف وعدم انصراف کی وجوہ سپرد قلم کریں۔

**جواب:۔** (۱)**ماہ و جور:** علمیت اور تانیث معنوی کی وجہ سے غیر منصرف ہیں۔(۲)**شتر و ابراهیم:** یہ دونوں علمیت و عجمہ کی وجہ سے غیر منصرف ہیں اور **شتر** ایک قلعہ کا نام ہے۔(۳)**نوح:** یہ منصرف ہے اس لیے کہ ساکن الاوسط ہے جبکہ عجمہ کیلئے اگر ثلاثی ہو تو متحرک الاوسط ہونا ضروری ہے۔(۴)**فرازنة:** منصرف ہے اگرچہ منتہی الجموع ہے کیونکہ اس کے آخر میں **تاء** ہے جو حالت وقف میں **هاء** ہو جاتی ہے۔(۵)**شمّر:** علم اور وزن فعل کی وجہ سے غیر منصرف ہے۔(۶)**اربع:** اگر علم ہو تو وزن فعل اور علمیت کی وجہ سے غیر منصرف ہے اور اگر وصف ہو تو منصرف ہے کیونکہ اس میں وصفیت اصلیہ نہیں ہے۔(۷)**طلحة:** یہ غیر منصرف ہے علم اور تانیث کی وجہ سے۔(۸)**یَعْمَلَةٌ** منصرف ہے کیونکہ اس کے آخر میں تاء ہے۔(۹)**ندمان:** منصرف ہے کیونکہ اس کی مؤنث **ندمانة** ہے جبکہ الف نون صفت میں ہو تو اس کیلئے شرط یہ ہے کہ اس کی مؤنث **فعلانه** کے وزن پر نہ ہو۔(۱۰)**احمد، تغلب** اور **یشکر:** یہ غیر منصرف ہیں علمیت اور وزن فعل کی وجہ سے۔(۱۱)**بعلبک، معدیکرب** اور **حضرموت:** علمیت اور ترکیب کی وجہ سے غیر منصرف ہیں۔

(ب) اسم کی اصل میں نحات بصرہ وکوفہ کا اختلاف اور اسم کی وجہ تسمیہ نیز مصنف کا مختار لکھیں۔

**جواب:۔** ۲۰۰۶ء میں گذر چکا ہے۔ مصنف کا مختار نحات بصرہ کا مذہب ہے۔

**سوال ۳:۔** (الف) کیا خبر مبتدا پر مقدم ہو سکتی ہے؟

**جواب:۔** ہاں جبکہ خبر اپنی تقدیم کے اعتبار سے مبتدا کیلئے مخصص ہو جیسے **فی الدار رجل**

(ب) اِنَّ اور اَنَّ کے مواضع مع امثلہ تحریر کریں۔

**جواب:۔** اِنّ را مکسور خواں در ابتدا وبعد قول  بعد موصول وقسم مفتوح خواں در ہفت جا

(۱) ابتدا جیسے **اِنّ زیدا قائم** (۲) قول کے بعد جیسے **قال انه یقول انها** (۳) موصول کے بعد جیسے **ما رأیت الذی اِنّهٗ فی المسجد** (۴) جواب قسم میں جیسے **واللّٰہ ان زیدا قائم** (۵) جب خبر میں لام ہو جیسے **ان زیدا لقائم**.

بعد حرف جر و لولا بعد لو بعد از مضاف  نیز چوں واقع شود مفعول وفاعل مبتدا

(۱) **عجبت من اَنّ بکرا قائم** (۲) **لولا اَنّه کان من المسبحین** (۳) **ولو اَنّهم اذ ظلموا انفسهم** (۴) **عجبت من طول ان بکرا قائم** (۵) **اعلم اَنّ العوامل** (۶) **بلغنی اَنّ زیدا قائم** (۷) **عندی انک قائم**

**سوال ٤:۔** (الف) مستثنیٰ کی تعریف مع اقسام سپردقلم کریں نیز یہ بتائیں کہ مستثنیٰ کے اعراب کی کتنی صورتیں ہیں ان میں سے کوئی دومثالیں بیان کیجئے۔

**جواب:۔** مستثنیٰ کی تعریف واقسام ۱۹۸۵ء میں گذر چکی ہیں۔

**مستثنیٰ کے اعراب کی صورتیں:** مستثنیٰ کے اعراب کی چار صورتیں ہیں: (۱) مستثنیٰ منصوب ہوگا جبکہ مستثنیٰ متصل ہواور **الا** کے بعد کلام موجب میں واقع ہو یا مستثنیٰ منقطع ہو یا مستثنیٰ منہ پر مقدم ہو یا **خلا** اور **عدا** کے بعد واقع ہوا کثر کے نزدیک یا **ماخلا** اور **ما عدا** اور **لیس** اور **لایکون** کے بعد واقع ہو۔ (۲) نصب اور ماقبل سے بدل بنانا دونوں صحیح ہیں جبکہ مستثنیٰ **الا** کے بعد کلام غیر موجب میں ہواور مستثنیٰ منہ مذکور ہو جیسے **ما جاء نی احد الّا زیدا** اور **الّا زیدٌ** (۳) عوامل کے مطابق مستثنیٰ کا اعراب ہوگا جبکہ مستثنیٰ مفرغ ہواور **الا** کے بعد کلام غیر موجب میں ہواور مستثنیٰ منہ مذکور نہ ہو جیسے **ما جاء نی الّا زید وما رأیت الّا زیدا وما مررت الّا بزید** (۴) مستثنیٰ مجرور ہوگا جبکہ سِوٰی اور غَیْرَ وغیرہ کے بعد ہو۔

(ب) **وھو کل اسم رکب مع غیرہ ولایشبہ مبنی الاصل.** عبارت کا ترجمہ کریں اور معرب کا حکم بیان کریں نیز بتائیں کہ مبنی اصل کتنی چیزیں ہیں اور کون کونسی؟

**جواب:۔** معرب کا حکم اور مبنی الاصل کی تعداد ۲۰۰۵ء میں دیکھیں۔

## القسم الثانی شرح مائۃ عامل

**سوال ٥:۔** (الف) **حروف تجر الاسم فقط.** عبارت کا ترجمہ اور ترکیب نحوی سپرد قلم کیجئے نیز بتائیں کہ حروف جر کتنے اور کون کونسے ہیں اور ان کے مدخول کی مثال سمیت نشاندہی کریں۔

**جواب:۔ ترجمہ:** حروف جارہ اسم کو جر دیتے ہیں فقط۔ **تجر** فعل، **ھی** ضمیر مستتر فاعل، **الاسم** مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ خبریہ ہوا۔ **فاء** برائے جزا، **قط** اسم فعل، **انت** ضمیر مستتر اس کا فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جزا ہوئی شرط مقدر **اذا جورت بھا الاسم** کی، شرط جزا سے مل کر جملہ فعلیہ شرطیہ ہوا۔ حروف جارہ سترہ ہیں۔

**با وتا و کاف ولام وواؤ ومنذ ومذ خلا رُبَّ، حاشا، من، عدا، فی، عن، علی، حتی، الی**

مثالیں: **بـاللّٰہ، تاللّٰہ، کالاسد، للّٰہ، واللّٰہ، منذ یوم الجمعۃ، مذ یوم الجمعۃ، خلا زید، ربّ رجل**

اکرمنی، حاشا زیدٍ، من المسجد، عدا زیدٍ، فی الحرم، عن القوس، علی البیت، حتی المسجد، الی اللّٰہ.

(ب)لعل کونسے حروف میں سے ہے؟اور کتنے معنوں کیلئے آتا ہے؟ نیز بتائیں کہ تمنی اور ترجی میں کیا فرق ہے؟

**جواب:۔** کلمہ لعل انشاء ترجی کیلئے موضوع ہے۔ ترجی: ایسے امر محبوب یا مکروہ کی امید کرنا ہے جس کے حصول پر وثوق نہ ہو۔

**فرق:** تمنی اور ترجی میں فرق یہ ہے کہ تمنی ہر چیز کی ہو سکتی ہے خواہ وہ ممکن ہو یا محال ہو اور ترجی اس چیز کی ہوتی ہے جس کا ہونا ممکن ہو، لہٰذا لیت الشباب یعود کہہ سکتے ہیں لیکن لعل الشباب یعود نہیں کہہ سکتے کیونکہ جوانی کا لوٹنا ممکن نہیں اور حضرت زلیخا کی جوانی کا لوٹنا از قبیل خوارق تھا جو امتناع عادی کے منافی نہیں۔

**سوال ٦:۔** (الف) افعال قلوب کو افعال قلوب کیوں کہتے ہیں نیز ان کا مدخول بیان کرتے ہوئے بتائیں کہ ان کی تعداد کتنی ہے اور ان میں سے کتنے شک کیلئے ہیں؟ مثالیں دیکر وضاحت کریں۔

**جواب:۔** قلوب، قلب بمعنی دل کی جمع ہے۔ چونکہ ان افعال کا تعلق دل سے ہوتا ہے اور اعضائے ظاہری کو انکے واقع کرنے میں دخل نہیں ہوتا اس لیے ان کو افعال قلوب کہتے ہیں۔ بقیہ جواب ١٩٨٥ء کے پرچہ میں گذر چکا ہے۔

(ب) فعل مضارع پر داخل ہونے والے حروف کتنے ہیں اور کون کونسے معنوں کیلئے آتے ہیں؟ نیز اَنْ کے مقدر ہونے کے مقامات بمع امثلہ بیان کریں۔

**جواب:۔** فعل مضارع پر داخل ہونے والے حروف دو قسم کے ہیں ایک حروف ناصبہ، جن کا ذکر تفصیلاً ٢٠٠٥ء کے پرچہ میں ہو چکا ہے۔ دوسرے حروف جازمہ جن کا ذکر ١٩٨٧ء کے پرچہ میں ہو چکا ہے۔ اور فعل مضارع کو جزم دینے والے حروف پانچ ہیں: لم، لما، لام امر، لائے نھی اور ان شرطیہ۔

**تقدیر اَنْ کے مواضع:** کلمہ اَنْ سات جگہ مقدر ہوتا ہے اور فعل مضارع کو نصب دیتا ہے۔ (١) حتی کے بعد جیسے اسلمت حتی ادخل الجنۃ. (٢) لام کی کے بعد جیسے قام زید لیذھب. (٣) لام جحد کے بعد جیسے ما کان اللّٰہ لیعذبھم. (٤) اس فاء کے بعد جو امر، نہی وغیرہ کے جواب میں واقع ہو جیسے اسلم فتسلم. (٥) اس واؤ کے بعد جو امر وغیرہ کے جواب میں واقع ہو جیسے اسلم وتسلم. (٦) اَوْ بمعنی اِلیٰ اَنْ یا اِلَّا اَنْ کے بعد جیسے لاحسبنک او تعطینی حقی. (٧) واو عطف کے بعد جبکہ معطوف علیہ اسم صریح ہو جیسے اعجبنی قیامک وتخرج.

**سوال۷:۔ والصلوۃ الخ** کی نحوی ترکیب کریں۔

**جواب:۔ الصلوۃ** مبتدا،**علی** جار،**سید** مضاف،**الانبیاء** مضاف الیہ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر مبدل منہ،**محمد** موصوف،**المصطفیٰ** صفت،موصوف صفت مل کر بدل،مبدل منہ بدل سے مل کر مجرور،جار مجرور **نازلۃ** مقدر کے متعلق ہوکر خبر،مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## ھدایۃ النحو ۲۰۰۸ء

**سوال۱:۔** درج ذیل کی تشریح کریں۔مقدمہ وغیرہ۔

**جواب:۔** (۱)مقدمہ: اس سے مراد مقدمۃ الکتاب ہے،یعنی وہ مجموعۂ کلام جو مقصود سے پہلے لایا جائے جس کے ساتھ مقصود کا ارتباط ہو۔اس مقدمہ میں تین فصلیں ہیں۔اول علم نحو کی تعریف،موضوع اور غرض کے بیان میں،دوم کلمہ کی تعریف اور اسکے اقسام کے بیان میں،سوم کلام کی تعریف واقسام کے بیان میں۔(۲) کلام کی تعریف: اس کا جواب ۲۰۰۵ء کے پرچہ میں گذر چکا ہے۔(۳) معرب کی تعریف: جواب ۲۰۰۵ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ (۴)ضمیر قصہ: وہ ضمیر مؤنث جس کا مرجع مذکور نہ ہو اور مابعد جملہ اس کی تفسیر کرے جیسے **انھا زینب قائمۃ**. (۵)عدل تحقیقی: ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں میں گذر چکا ہے۔(٦) عدل تقدیری: ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں گذر چکا ہے۔ (۷)فعل لازم: وہ ہے جس کا معنی فاعل کے ساتھ مکمل ہو جائے جیسے **قام زید**. (۸)فعل متعدی: وہ ہے جس کا معنی فاعل سے مل کر مکمل نہ ہو بلکہ مفعول کی بھی حاجت ہو جیسے **ضرب زید عمرا**. (۹)اسم اشارہ: وہ ہے جس کے ساتھ کسی معین کی جانب اشارہ کیا جائے جیسے **ھذا**. (۱۰)عطف بیان: وہ تابع ہے جو صفت تو نہ ہو لیکن اپنے متبوع کی وضاحت کرے جیسے **قام ابو حفص عمر** میں **ابو حفص** مبین اور **عمر** عطف بیان ہے۔

**سوال۲:۔** (۱)اعراب اور عامل کی تعریف کریں۔

**جواب:۔** اعراب اس حرکت یا حرف کو کہتے ہیں جس کے سبب معرب کا آخر بدل جائے جیسے ضمہ،فتحہ،کسرہ۔واو،الف اور یاء۔عامل وہ ہے جس کی وجہ سے معرب کے آخر میں اعراب آئے مثلاً **جاء زید** میں **جاء** عامل ہے **زید** معرب اور ضمہ اعراب ہے۔

(۲)اسم کے اعراب کی کل کتنی قسمیں ہیں؟

**جواب:۔** اسم کے اعراب کی دو قسمیں ہیں (۱) اعراب حرکت کے ساتھ، جیسے ضمہ، فتحہ اور کسرہ (۲) اعراب حرف کے ساتھ، یعنی واؤ، الف اور یاء کے ساتھ، جیسے **جاء ابوک، و رایت اباک، و مررت بابیک.**

(۳) معرب کی تعریف اور **لا یشبه مبنی الاصل** کا فائدہ بیان کریں۔

**جواب:۔** معرب کی تعریف ۲۰۰۵ء کے پرچہ میں گذر گئی ہے۔ اور **لا یشبه مبنی الاصل** کا مقصد لفظ **ھؤلاء** کو خارج کرنا ہے جو کہ **جاء نی ھؤلاء** میں واقع ہے، کیونکہ یہ مبنی اصل یعنی حرف کے مشابہ ہے۔

**سوال ۳:۔** (الف) **اما التانیث فشرطه ان یکون علما و کذلک المعنوی.** تانیث کی دونوں قسموں میں علمیت کے شرط ہونے کے اعتبار سے فرق بیان کیجئے۔

**جواب:۔** تانیث کی دونوں قسموں میں علمیت شرط ہے فرق یہ ہے کہ تانیث لفظی بالتاء میں علمیت وجوب تاثیر کیلئے شرط ہے، یعنی تانیث بالتاء اگر علم ہو تو اس کو غیر منصرف پڑھنا واجب ہے جیسے **طلحة.** اور تانیث معنوی میں جواز تاثیر کی شرط ہے، یعنی تانیث معنوی اگر علم ہو تو اس کو غیر منصرف پڑھنا جائز ہے واجب نہیں۔ بلکہ وجوب تاثیر کیلئے مزید کچھ شرطیں ہیں۔

(ب) **اُخر** اور **جمع** کے معدول عنہ میں کتنے اور کون کونسے احتمال ہیں؟ وضاحت کیجئے۔

**جواب:۔** **اُخر** کے معدول عنہ میں دو احتمال ہیں: اول **الاخر** دوم **آخر مِنْ** اور **جُمَعُ** کے معدول عنہ میں دو احتمال ہیں (۱) اگر یہ **فعلاء** صفتی کی جمع ہو تو اس کا معدول عنہ **جُمُعٌ** ہوگا، کیونکہ **فعلاء** صفتی کی جمع **فُعُلٌ** کے وزن پر آتی ہے۔ (۲) اگر یہ **فعلاء** اسمی کی جمع ہو تو اس کا معدول عنہ **جماعی** جمع تکسیر یا **جماعاوات** جمع سالم ہوگا۔

(ج) درج ذیل کے منصرف و غیر منصرف ہونے کی تعیین کیجئے۔ **ماه، جور، شتر، ابراهیم الخ۔**

**جواب:۔** ۲۰۰۷ء کے پرچہ میں گذر چکا ہے۔

**سوال ۴:۔** (الف) فاعل کی تعریف کریں نیز فاعل کو مفعول پر مقدم و مؤخر کرنے کی تفصیل بیان کیجئے۔

**جواب:۔** فاعل کی تعریف ۲۰۰۷ء کے پرچہ میں گذر چکی ہے۔

**تقدیم وتاخیر کے مواضع:** جب فاعل اور مفعول دونوں اسم مقصور ہوں اور التباس کا خوف ہو تو فاعل کو مفعول پر مقدم کرنا واجب ہے جیسے **ضرب موسیٰ عیسیٰ.** اور اگر التباس کا خوف نہ ہو تو مفعول کو مقدم کرنا جائز

ہے جیسے اکل الکمثری یحی ٰ اس مثال میں التباس کا خوف نہیں کہ کمثری ٰ ماکول ہے تو اس کا مفعول ہونا متعین ہو گیا اور یحی ٰ جو کھانے والا ہے اس کا فاعل ہونا متعین ہو گیا اور یہ تعین قرینہ معنویہ کی وجہ سے ہے۔

(ب) مبتدا کی قسم ثانی سے کیا مراد ہے؟

**جواب:۔** ۲۰۰۸ء کے پرچہ میں حل ہو گیا ہے۔

## القسم الثانی شرح مائة عامل

**سوال۵:۔** باء، من، علی، لام میں سے کوئی دو کے معانی مع امثلہ بیان کیجئے۔

**جواب:۔** باء کے معانی ۲۰۰۷ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ کلمہ مِنْ کے معانی ۲۰۰۵ء کے پرچہ میں گذر چکے ہیں۔

**کلمہ علی کے معانی:** (۱) استعلاء جیسے زید علی السطح. (۲) بمعنی باء جیسے مررت علیه جو کہ مررت به کے معنی میں ہے۔ (۳) بمعنی فی جیسے ان کنتم علی سفر ای فی سفر.

**لام جارہ کے معانی:** (۱) اختصاص کیلئے جیسے الجل للفرس. (۲) زائدہ جیسے ردف لکم ای ردفکم. (۳) تعلیل کیلئے جیسے جئتک لاکرامک. (۴) قسم کیلئے جیسے لله لایؤخر الاجل. (۵) معاقبت کیلئے جیسے لزم الشر للشقاوة.

(ب) حاشا، خلا اور عدا کا عمل بیان کیجئے۔

**جواب:۔** یہ تینوں استثناء کیلئے آتے ہیں۔ جیسے جاء نی القوم حاشا زیدٍ و خلا زید و عدا زید.

(ج) ضمائر جائز الاستتار اور واجب الاستتار کونسی ہیں مثالیں دیکر واضح کیجئے۔

**جواب:۔** جائز الاستتار وہ ضمیر ہے جس کی جگہ اسم ظاہر بطور فاعل آسکے جیسے زید ضرب میں ہو کیونکہ ضرب زید بھی کہہ سکتے ہیں اور واجب الاستتار وہ ضمیر ہے جس کی جگہ اسم ظاہر بطور فاعل نہ آسکے جیسے اَضرب میں انا اور اِضرب میں انت ضمیر واجب الاستتار ہے۔

**سوال۶:۔** (الف) النوع الرابع حروف تنصب الاسم فقط وهی سبعة احرف. عبارت کا ترجمہ اور ترکیب کیجئے۔

**جواب:۔ ترجمہ:** چوتھی نوع ایسے حروف ہیں جو اسم کو نصب دیتے ہیں صرف اور وہ سات حروف ہیں۔

**ترکیب:** النوع موصوف، الاول صفت، موصوف صفت مل کر مبتدا، حروف موصوف، تنصب فعل، ضمیر مستتر

فاعل،**الاسم** مفعول بہ،فعل اپنے فاعل اور مفعول بہ سے مل کر جملہ فعلیہ صفت،موصوف اپنی صفت سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔**فاء** برائے جزا،**لفظ** اسم فعل،**انت** ضمیر پوشیدہ اس کا فاعل،فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ ہوکر جزا ہوا شرط مقدر **اذا نصبت بها الفعل** کی،شرط اپنی جزا سے مل کر جملہ فعلیہ شرطیہ ہوا۔ **واو** برائے عطف،**هی** مبتدا،**سبعة** ممیز مضاف،**احرف** تمیز مضاف الیہ،مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(ب)ظرف مستقر اور لغو کی تعریف کیجئے۔

**جواب:۔** ظرف مستقر اس جار مجرور کو کہتے ہیں جس کا متعلق عبارت میں موجود نہ ہو جیسے **لله**. اور ظرف لغو اس جار مجرور کو کہتے ہیں جس کا متعلق عبارت میں موجود ہو جیسے **مررت بزید.**

(ج)تعوذ کی ترکیب کریں۔

**جواب:۔** **اعوذ** فعل،**انا** ضمیر مستتر فاعل،**باء** حرف جار،اسم جلالت مجرور،متعلق اول **اعوذ** کا،**من** حرف جار، **الشیطان** موصوف،**الرجیم** صفت،موصوف اپنی صفت سے مل کر مجرور،جار مجرور متعلق ثانی،فعل اپنے فاعل اور متعلقین سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا۔

## ھدایۃ النحو ۲۰۰۹ء

**سوال ۱:۔** (الف):کلمہ کی تعریف اور تین قسموں میں منحصر ہونے کی وجہ قلمبند کریں۔

**جواب:۔** ۱۹۸۵ء کے پرچہ میں حل ہو چکا ہے۔

(ب):کلام کی تعریف کیجئے نیز بتائیں کہ کلام کس کس سے حاصل ہوتی ہے اور کیوں؟ نیز ہر ایک کی مثال بیان کیجئے۔

**جواب:۔** ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

(ج):اسم معرب،اعراب،عامل اور محل اعراب میں سے ہر ایک کی تعریف کریں اور مثالیں دیں۔

**جواب:۔** محل اعراب اسم معرب کا آخر ہے۔معرب کی تعریف ۲۰۰۵ء کے پرچہ میں دیکھیں۔بقیہ کی تعریفات ۲۰۰۷ء اور ۲۰۰۸ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

(د):**والرابع ان یکون الرفع بالواو والنصب بالالف والجر بالیاء.** عبارت کا ترجمہ کریں اور بتائیں

کہ اعراب کی یہ قسم کون سے اسماء سے مختص ہے اور اس کیلئے کیا شرائط ہیں؟

**جواب:۔** اعراب کی چوتھی صورت یہ ہے کہ رفع واؤ سے ہو، نصب الف سے اور جر یاء سے۔ یہ اسماء ستہ مکبرہ کا اعراب ہے۔ تفصیل ۲۰۰۷ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**سوال ۲:۔** (الف): تانیث بالتاء اور تانیث معنوی کے غیر منصرف کا سبب بننے کیلئے کیا شرط ہے؟

**جواب:۔** ۲۰۰۸ء کے پرچہ میں تفصیل ملاحظہ فرمائیں۔

(ب): وزن فعل کا غیر منصرف کا سبب بننے کیلئے کیا شرائط ہیں مثالیں دیکر وضاحت کریں نیز بتائیں کہ وزن فعل عدل کے ساتھ جمع ہوسکتا ہے یا نہیں؟

**جواب:۔** وزن فعل کی شرط یہ ہے کہ وہ وزن فعل سے مختص ہو اور اسم میں پایا جائے تو فعل سے منقول ہو کر پایا جائے، دوسری شرط یہ ہے کہ اگر وہ وزن فعل کے ساتھ مختص نہ ہو تو ضروری ہے کہ اس کے اول میں حروف اتین میں سے کوئی حرف ہو اور اسکے آخر میں تاء نہ ہو۔ لہٰذا شَمَّر اور ضُرِب غیر منصرف ہیں کیونکہ ان میں پہلی شرط موجود ہے۔ اور احمد اور یشکر وغیرہ غیر منصرف ہیں شرط ثانی پائے جانے کے سبب۔ لیکن یعمل منصرف ہے تاء کو قبول کرنے کی وجہ سے۔ بولا جاتا ہے ناقلة یعملة. اور وزن فعل عدل کے ساتھ جمع نہیں ہوسکتا کہ ان کے اوزان مختلف ہیں۔

**سوال ۳:۔** (الف): فاعل کی تعریف کریں اور بتائیں کہ اس کے فعل کو واحد، تثنیہ اور جمع لانے کے کیا ضوابط ہیں؟ مثالیں دیکر وضاحت کریں۔

**جواب:۔** فاعل کی تعریف اور فاعل کو واحد وغیرہ لانے کی تفصیل ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

(ب): مفعول مطلق کی تعریف بیان کیجئے اور بتائیں کہ وہ کس کس معنی کیلئے آتا ہے ہر ایک کے اعتبار سے مثال لکھیں اور بتائیں کہ اس کے عامل کو کہاں جوازاً اور کہاں وجوباً حذف کیا جاتا ہے؟ مثالیں دیکر وضاحت کریں۔

**جواب:۔** مفعول مطلق کی تعریف وغیرہ ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

## القسم الثانی شرح مائة عامل

**سوال ٤:۔** (الف): حرف لام کونسے حروف سے ہے اور کیا عمل کرتا ہے اور کس کس معنی کیلئے استعمال ہوتا ہے ہر معنی کے اعتبار سے مثال تحریر کیجئے۔

**جواب:۔** ۲۰۰۸ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**(ب):** ترکیب کیجئے۔ **فاللفظیۃ منھا علی ضربین سماعیۃ وقیاسیۃ۔**

**جواب:۔** **فاء** تفصیلیہ، **اللفظیۃ** صفت موصوف مقدر **العوامل** کی، موصوف صفت سے مل کر ذوالحال، **من** حرف جار، **ھاء** ضمیر مجرور **کائنۃً** کے متعلق ہو کر حال، ذوالحال اپنے حال سے مل کر مبتدا، **علی** جار، **ضربین** مجرور، **کائنۃ** کے متعلق ہو کر خبر، مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔ **سماعیۃ** خبر مبتدا محذوف کی **جواحدھا** ہے، مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔ **واؤ** حرف عطف، **قیاسیۃ** خبر، مبتدا محذوف **ثانیھا** کی، مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔
**بلغ** فعل، **نون** وقایہ، **یاء** متکلم مفعول، **ان** حرف مشبہ بفعل، **زیدا** اس کا اسم، **منطلق** خبر، **انّ** اسم وخبر سے مل کر فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا۔

## ھدایۃ النحو ۲۰۱۰ء

**سوال ۱:۔** اسم کی تعریف کریں اور اسکی وجہ تسمیہ تحریر کریں نیز اسم کی علامات بمع امثلہ سپرد قلم کریں۔

**جواب:۔** ۲۰۰۶ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**سوال ۲:۔ (i):** اسم معرب اور اسم مبنی کی تعریف کریں اور حکم مع امثلہ تحریر کریں۔

**جواب:۔** ۲۰۰۵ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**(ii):** درج ذیل اسماء کا اعراب مع امثلہ تحریر کریں۔ غیر منصرف، مفعول مالم یسم فاعلہ، مبتدا کی قسم ثانی۔

**جواب:۔** غیر منصرف ۱۹۸۶ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ اسباب منع صرف ۱۹۸۷ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ مفعول مالم یسم فاعلہ ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ مبتدا کی قسم ثانی ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**سوال ۳:۔** غیر منصرف کی تعریف تحریر کریں نیز بتائیں کہ اسباب منع صرف کتنے اور کون کونسے ہیں؟ ہر ایک کی مثال بھی تحریر کریں۔

**جواب:۔** ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں ملاحظہ فرمائیں۔

**سوال ٤:۔** درج ذیل اصطلاحات کی تعریفات مع امثلہ تحریر کریں۔ مفعول مطلق، مفعول لہ، تابع نعت، اضافت معنویہ۔

**جواب:۔** مفعول مطلق ۱۹۸۵ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ مفعول لہ ۱۹۸۷ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ تابع نعت ۱۹۸۵ء

کے پرچہ میں دیکھیں۔ اضافت معنویہ کی تعریف: اضافت معنویہ وہ ہے جس میں مضاف ایسا صفت کا صیغہ نہ ہو جو اپنے معمول کی طرف مضاف ہے جیسے غلام زید.

## القسم الثانی شرح مائة عامل

**سوال۵:۔** (الف): حروف جارہ کتنے اور کون کونسے ہیں اور کیا عمل کرتے ہیں؟

**جواب:۔** ۱۹۸۵ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

(ب): حرف من کس کس معنی کیلئے آتا ہے اور کیا عمل کرتا ہے؟

**جواب:۔** ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**سوال۶:۔** (الف): افعال ناقصہ کتنے اور کون کونسے ہیں؟ نیز بتائیں کہ کیا عمل کرتے ہیں؟ کسی ایک کی مثال دیکر وضاحت کریں۔

**جواب:۔** ۱۹۸۶ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

(ب): درج ذیل کا ترجمہ اور ترکیب کریں۔ **وعن للبعد والمجاوزة نحو رمیت السهم عن القوس.**

**جواب:۔** ترجمہ: اور لفظ عن ہونے والا ہے دوری اور تجاوز کر جانے کیلئے۔ جیسے میں نے تیر کو کمان سے پھینکا۔

**ترکیب:** **عن** مراد لفظ مبتدا، **للبعد** جار مجرور معطوف علیہ ہو او حرف عطف، **المجاوزة** معطوف، معطوف علیہ اپنے معطوف سے مل کر مجرور۔ جار مجرور **کائنة** کے متعلق ہو کر خبر، مبتدا و خبر مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**سوال۷:۔** درج ذیل جملوں کی ترکیب کریں۔

(۱): **واللّٰه لاشربن اللبن.** **واؤ** قسمیہ جار، اسم جلالت مجرور، جار مجرور **اقسم** فعل مقدر کے متعلق ہوا، **اقسم** فعل اپنے فاعل اور متعلق سے مل کر قسم، **لاشربن** لام تاکید با نون تاکید ثقیلہ، **انا** ضمیر مستتر فاعل، **اللبن** مفعول، فعل اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر جواب قسم، قسم اپنے جواب قسم سے مل کر جملہ فعلیہ قسمیہ ہوا۔ (۲): **لعل السلطان یکرمنی.** **لعل** حرف مشبہ بفعل، **السلطان** اس کا اسم **یکرم** فعل، **ھو** ضمیر مستتر فاعل، **نون** وقایہ، **یاء** مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعل بہ سے مل کر خبر، **لعلّ** اپنے اسم اور خبر سے مل کر جملہ اسمیہ ہوا۔ (۳): **اسلمت کی ادخل الجنة.** **اسلمت** فعل بافاعل، **کیْ** حرف ناصب، **ادخل** فعل، **انا** فاعل، **الجنة** مفعول فیہ، فعل اپنے

فاعل اور مفعول فیہ سے مل کر مفعول ہوا فعل کا، فعل اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا۔(۴): **ان تضرب اضرب. اِن** حرف شرط، **تضرب** فعل، **انت** فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر شرط، **اضرب** فعل، **انا** فاعل، فعل اپنے فاعل سے مل کر جزا، شرط اپنی جزا سے مل کر جملہ فعلیہ شرطیہ ہوا۔(۵): **نمت البارحة حتی الصباح. نمت** فعل بافاعل، **البارحة** مفعول فیہ، **حتی** جار، **الصباح** مجرور، جار مجرور متعلق **نمت** کے، فعل اپنے فاعل، مفعول فیہ اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا۔(۶): **سقی الله ثراه وجعل الجنة مثواه. سقی** فعل، اسم جلالت فاعل، **ثرا** مضاف، **ھا** ضمیر مضاف الیہ، مضاف با مضاف الیہ مفعول، فعل اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر جملہ فعلیہ دعائیہ ہوا۔ **واو** حرف عطف، **جعل** فعل، **ھو** فاعل، **الجنة** مفعول اول، **مَثْوا** مضاف، ضمیر مضاف الیہ، مضاف با مضاف الیہ مفعول ثانی، فعل اپنے فاعل اور دونوں مفعولوں سے مل کر جملہ فعلیہ دعائیہ معطوفہ ہوا۔(۷): **النوع الرابع حروف تنصب الاسم. النوع** موصوف، **الرابع** صفت، موصوف صفت مل کر مبتدا، **حروف** موصوف، **تنصب** فعل، **ھی** ضمیر فاعل، **الاسم** مفعول بہ، فعل اپنے فاعل اور مفعول سے مل کر جملہ فعلیہ ہو کر خبر، مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

## ھدایۃ النحو ۲۰۱۰ء

**سوال ۱:۔** (الف) اسم، فعل اور حرف کی تعریفات اور علامات تحریر کریں۔ نیز علامات اسم سے کسی تین کے متعلق تحریر کریں کہ ان کو اسم کے ساتھ خاص کیوں کیا گیا ہے۔

**جواب:۔** اسم، فعل اور حرف کی تعریفات ۲۰۰۶ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**علامات اسم:** (۱) اس سے خبر دینا صحیح ہو جیسے **زید قائم**. کیونکہ فعل کی وضع اس لیے ہے کہ وہ ہمیشہ مسند ہو اور حرف کی وضع اس لیے ہے کہ وہ نہ مسند ہو اور نہ مسند الیہ، تو مسند الیہ ہونا اسم کے ساتھ خاص ہو گیا اور صحۃ الاخبار بہ سے مراد یہی مسند الیہ ہونا ہے۔(۲) مضاف ہونا جیسے **غلام زید**. چونکہ اضافت کے لوازمات یعنی تعریف، تخصیص اور تخفیف اسم سے خاص ہیں اس لیے اضافت بھی اسم سے خاص ہے۔(۳) لام تعریف کا دخول جیسے **الرجل**. (۴) جر کا دخول جیسے **بزید**. (۵) تثنیہ ہونا جیسے **زیدان**. (۶) جمع ہونا جیسے **زیدون**. (۷) صفت ہونا جیسے **رجل ضارب**. (۸) تصغیر جیسے **قریش**. (۹) منادیٰ ہونا جیسے **یا زید**.

**علامات فعل:** (۱) حرف **قد** کا داخل ہونا جیسے **قد ضرب**. کلمہ **قد** فعل کے خواص میں سے ہے کیونکہ لفظ **قد** ماضی کو حال کے قریب کرنے کیلئے آتا ہے اور مضارع کی تحقیق یا تقلیل کیلئے اور یہ معنی صرف فعل میں ہوتے ہیں اس لیے قد بھی فعل کے ساتھ خاص ہے۔ (۲) دخول **سین** جیسے **سیضرب** وجہ یہ ہے کہ یہ استقبال کیلئے آتا ہے اور زمانہ استقبال فعل میں ہوتا ہے تو سین بھی فعل کے ساتھ خاص کر دیا گیا۔ (۳) **سوف** جیسے **سوف یضرب** (۴) اس کے ساتھ خبر دینا صحیح ہو جیسے **ضرب زید**. (۵) جوازم کی وجہ سے آخر میں جزم آنا جیسے **لم یضرب**. (۶) ماضی اور مضارع کی جانب گردان جیسے **ضرب یضرب**.

**علامت حرف:** حرف کی علامت یہ ہے کہ اس میں اسم اور فعل کی علامات سے کوئی علامت نہ ہو۔

(ب): کلمہ کے اقسام ثلثہ کی وجہ حصر بیان کریں۔

**جواب:۔** ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں گذر چکا ہے۔

**سوال ۲:۔** (الف): عدل کی لغوی واصطلاحی تعریف کریں اور بتائیں کہ عدل تحقیقی اور تقدیری سے کیا مراد ہے؟

**جواب:۔** یہ ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

(ب): درج ذیل اسباب کے غیر منصرف کا سبب بننے کی شرائط تحریر کریں۔ تانیث، معرفہ، عجمہ، ترکیب، الف نون زائدتان۔

**جواب:۔** (۱) تانیث بالتاء اور تانیث معنوی کیلئے علمیت شرط ہے۔ (۲) معرفہ کی شرط علمیت ہے۔ (۳) عجمہ کی شرط عجمی زبان میں علم ہونا اور زائد ہونا تین حروف پر یا ثلاثی متحرک الاوسط ہونا۔ (۴) ترکیب کی شرط علمیت ہے اور ترکیب اضافی اور اسنادی نہ ہونا۔ (۵) الف نون کی شرط: الف نون اگر اسم میں ہو تو اس کی شرط علمیت ہے جیسے **عمران** اور **عثمان** اور اگر صفت میں ہو تو اس کی شرط یہ ہے کہ اس کی مؤنث **فعلانۃ** کے وزن پر نہ ہو۔

**سوال ۳:۔** (الف): اسم مرفوع کی تعریف اور اس کی اقسام کے نام لکھیں نیز کسی دو کی تعریف بمع امثلہ تحریر کریں۔

**جواب:۔** مرفوع وہ اسم ہے جو فاعلیت کی علامت پر مشتمل ہو۔ اور فاعلیت کی علامتیں تین ہیں: رفع، واؤ، الف۔ اقسام کا بیان ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**مرفوعات** میں سے دو کی تعریف اور مثال: (۱) مبتدا وہ اسم ہے جو عوامل لفظی سے خالی ہو اور مسند الیہ ہو جیسے زید قائم میں **لفظ زید**.

(۲) خبر وہ اسم ہے جو عوامل لفظی سے خالی ہو اور مسند بہ ہو جیسے **زید قائم** میں **قائمٌ**.

(ب): اسم مجرور کی تعریف لکھیں نیز اضافت معنویہ اور لفظیہ کی تعریف اور انکے فوائد مع امثلہ تحریر کریں۔

**جواب:۔** مجرور وہ اسم ہے جو مضاف الیہ ہونے کی علامت پر مشتمل ہو۔ اور مضاف الیہ ہونے کی علامت جر ہے۔

**اضافت معنویه:** اضافت معنویہ وہ ہے جس میں مضاف ایسا صیغہ صفت نہ ہو جو اپنے معمول کی طرف مضاف ہے جیسے **غلام زید.**

**فوائد:** اضافت معنویہ کا فائدہ: (۱) مضاف کو معرفہ بنانا۔ اگر اس کی اضافت معرفہ کی طرف ہو جیسے **غلام زید** میں اضافت الی المعرفہ کی وجہ سے لفظ **غـــلام** معرفہ ہو گیا ہے۔ (۲) مضاف کی تخصیص جبکہ مضاف الیہ نکرہ ہو جیسے **غلام رجل.**

**اضافت لفظیه:** اضافت لفظیہ وہ ہے جس میں مضاف ایسا صیغہ صفت ہو جو اپنے معمول کی طرف مضاف ہو جیسے **ضارب زید** اور اسکا فائدہ صرف لفظ میں تخفیف ہے۔

**سوال ٤:۔** (الف) تابع کی تعریف کریں نیز تابع بدل اور تابع تاکید کی تعریف اور انکی اقسام لکھیں۔

**جواب:۔** تابع وہ دوسرا لفظ ہے جو پہلے لفظ کے اعراب کے ساتھ معرب ہو اور دونوں کے اعراب کی جہت ایک ہو۔

**تابع بدل:** بدل وہ تابع ہے جس کی طرف اس چیز کی نسبت کی گئی ہو جو اس کے متبوع کی طرف منسوب ہے بدل کی چار قسمیں ہیں:

(۱) **بدل الکل:** جس میں بدل اور مبدل منہ کا مصداق و مدلول ایک ہو جیسے **جاء نی زید اخوک** میں **زید** اور **اخوک** سے ایک ہی شخص مراد ہے۔

(۲) **بدل البعض:** جس میں بدل کا مدلول مبدل منہ کے مدلول کا بعض ہو جیسے **ضربت زیدا راسه** میں سر زید کا بعض اور جزو ہے۔

(۳) **بدل الاشتمال:** جس میں بدل کا مدلول مبدل منہ کے متعلقات میں سے ہو جیسے **سلب زید ثوبه** میں **ثوب** کو زید سے تعلق ہے کہ **ثوب** زید کی ملک ہے۔

(۴) **بدل الغلط:** جس میں مبدل منہ کو غلطی سے ذکر کیا جائے پھر اس غلطی کے تدارک کیلئے بدل کو ذکر کیا جائے

جیسے جاء نی زید جعفر.

(ب): مستثنیٰ کی تعریف اور اقسام بمع امثلہ لکھیں۔

**جواب:۔** ۱۹۸۵ء کے پرچہ میں دیکھیں۔

**سوال ۵:۔** (الف): درج ذیل اصطلاحات کی تعریفات وامثلہ لکھیں۔

**جواب:** (۱) مبتدا کی قسم ثانی، ۲۰۰۵ء کے پرچہ میں دیکھیں۔(۲) ترخیم منادیٰ: یہ ہے کہ منادیٰ کے آخر سے تخفیف کیلئے کسی حرف کو حذف کرنا مثلاً یا **مالک** سے کاف حذف کر کے **یا مال** بولنا۔(۳) فعل متعدی: جس کا معنی فاعل سے مکمل نہ ہو بلکہ مفعول کی بھی حاجت ہو جیسے **ضرب زید عمرا.** زید نے عمرو کو مارا۔(۴) جمع قلت: جس کا اطلاق دس سے کم پر ہو۔(۵) جمع کثرت: جس کا اطلاق دس سے زائد پر ہو۔

(ب): مفاعیل خمسہ میں سے ہر ایک کی تعریف مع امثلہ بیان کریں۔

**جواب:۔** ۱۹۸۷ء میں گذر چکا ہے۔

## القسم الثانی شرح مائة عامل

**سوال ۶:۔** (الف): حروف مشبہ بالفعل کن کن معانی کیلئے آتے ہیں؟ ہر ایک کی مثال تحریر کریں۔

**جواب:۔** ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں گذر چکا ہے۔

(ب): حرف جار باء کے معانی تحریر کریں۔

**جواب:۔** ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں گذر چکے ہیں۔

**سوال ۷:۔** (الف): عوامل قیاسی کتنے اور کون کونسے ہیں؟ نیز مصدر کی مختلف حالتیں مع امثلہ سپرد قلم کریں۔

**جواب:۔** عوامل قیاسیہ سات ہیں: فعل، مصدر، اسم فاعل، اسم مفعول، صفت مشبہ، مضاف، اسم تام۔

**مصدر کی حالتیں:** (۱) مصدر فاعل کی طرف مضاف ہوگا اور اس کا مفعول منصوب ہوگا جیسے **اعجبنی ضربُ زیدٍ عمراً.** (۲) فاعل کی طرف مضاف ہوگا اور مفعول مذکور نہیں ہوگا جیسے **عجبت من ضربِ زیدٍ.** (۳) مصدر مفعول کی طرف مضاف ہوگا اور مبنی للمفعول ہوگا اور مفعول فاعل کے قائم مقام ہوگا جیسے **عجبت من ضربِ زیدٍ ای من ان یُضربَ زیدٌ.** (۴) مفعول کی طرف مضاف ہوگا اور فاعل مرفوع مذکور ہوگا جیسے من

ضرب اللص الجیادُ. (۵) مصدر مفعول کی طرف مضاف ہوگا اور فاعل محذوف ہوگا جیسے لا یسام الانسان من دعاء الخیر، ای من دعائہ الخیر.

(ب): افعال مدح وذم کی تعریف اور انکے استعمال کا طریقہ مع امثلہ لکھیں۔

**جواب:۔** افعال مدح وہ ہیں جنکو انشاء مدح کیلئے وضع کیا گیا ہو۔ افعال مدح دو ہیں اول نِعْمَ اور اس کا فاعل کبھی اسم جنس معرف باللام ہوتا ہے جیسے نِعْمَ الرجل زیدٌ میں الرجل فاعل ہے اور زید مخصوص بالمدح ہے۔ اور کبھی اس کا فاعل معرف باللام کی طرف مضاف ہوتا ہے جیسے نعم صاحب الرجل زید. اور کبھی فاعل ضمیر مستتر ہوتا ہے جسکی نکرہ منصوبہ کے ساتھ تمیز لائی جاتی ہے اور مخصوص المدح مبتدا ہوتا ہے یا مبتدا محذوف کی خبر ہوتا ہے اور افراد وغیرہ میں فاعل کے مطابق ہوتا ہے۔ جیسے نعم رجلا زید. دوم حبذا: یہ بھی مدح کیلئے ہے اور اس کا فاعل ہمیشہ یہی لفظ ذا ہوتا ہے۔ اور افعال ذم بھی دو ہیں، اول: بئس اس کا فاعل بھی لفظ نعم کی مثل تین طرح آتا ہے اور اس کے مخصوص بالذم کا حکم نعم کے مخصوص بالمدح والا ہے جیسے بئس الرجل زید، بئس صاحب الرجل زید، بئس رجلا زید الخ. دوم سَاءَ: جو بئس کا مرادف ہے اور جمیع وجوہ استعمال میں اس کے موافق ہے۔

**سوال۷:۔** درج ذیل جملوں کی ترکیب کیجئے۔

**جواب:۔** (۱) الحمد للہ رب العلمین: ۱۹۸۵ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ (۲) ولا صلبنکم فی جذوع النخل: واو حرف عطف، لاصلّبنّ صیغہ واحد متکلم لام تاکید با نون تاکید ثقیلہ، انا ضمیر فاعل، کم مفعول بہ، فی حرف جار، جذوع مضاف، النخل مضاف الیہ، مضاف با مضاف الیہ مجرور، جار مجرور متعلق ہوا فعل کے، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور متعلق سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا۔ (۳) سقی اللہ ثراہ الخ: ۲۰۰۴ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ (۴) عندی احد عشر درھما: عند مضاف، یاء مضاف الیہ، مضاف با مضاف الیہ خبر مقدم، احد عشر ممیّز، درھما تمیز، ممیز با تمیز مبتدا، مبتدا، خبر جملہ اسمیہ ہوا۔ (۵) حروف تنصب الاسم فقط: ۲۰۰۸ء کے پرچہ میں دیکھیں۔ (۶) ضرب زید عمرا مشدودا: ضرب فعل، زید فاعل، عمرو مفعول بہ، مشدودا حال، فعل اپنے فاعل، مفعول بہ اور حال سے مل کر جملہ فعلیہ ہوا۔

# ھدایۃ النحو

**سوال نمبر 1:۔ اما الترکیب فشرطہ ان یکون علماً بلا اضافۃ ولا اسناد کبعلبک فعبد اللہ منصرف ومعدیکرب غیر منصرف وشاب قرناھا مبنیٌّ**

(الف) مذکورہ بالا عبارت کا ترجمہ لکھیں۔

(ب) مصنف نے ترکیب کے منع صرف میں مؤثر ہونے کیلئے علمیت اور بلا اضافۃ ولا اسناد کی شرطیں کیوں رکھی ہیں۔

(ج) ترکیب کے لغوی اور اصطلاحی معنی بیان کرنے کے بعد تمام اتفاقی اور احترازی امثلہ کی وضاحت کریں۔

**جواب:۔** (الف) لیکن ترکیب تو اس کی شرط یہ ہے کہ وہ علم ہو بغیر اضافت اور اسناد کے جیسے **بعلبک** پس **عبد اللہ** منصرف ہے اور **معدیکرب** غیر منصرف ہے اور **شاب قرناھا** مبنی ہے۔

**جواب:۔** (ب) ترکیب کے منع صرف میں مؤثر ہونے کیلئے علمیت کی شرط اس لیے لگائی کہ ترکیب ایک عارضی چیز ہے کیونکہ اصل ہر کلمہ میں یہ ہے کہ وہ تنہا استعمال ہو اور دوسرے کلمہ کی طرف محتاج نہ ہو مگر عارض کی وجہ سے ترکیب کو جائز قرار دیا گیا اور عارضی چیز زوال پذیر ہوتی ہے لہٰذا ترکیب میں علمیت شرط کی تاکہ وہ زوال سے محفوظ ہو جائے اور غیر منصرف کا سبب بنے، اور بلا اضافت کی قید اس لیے لگائی کہ اضافت غیر منصرف کو منصرف یا منصرف کے حکم میں کر دیتی ہے تو یہ کیسے غیر منصرف میں مؤثر ہو سکتی ہے۔ اور بلا اسناد کی شرط اس لیے لگائی کہ مرکب اسنادی جب کسی کا علم بن جائے تو وہ مبنی ہو جاتا ہے اور مبنی غیر منصرف کی ضد ہے کیونکہ منصرف معرب کی قسم ہے۔

**جواب:۔** (ج) ترکیب باب تفعیل کا مصدر ہے جس کے لغوی معنی ہیں جوڑنا، مرکب کرنا۔ اور اصطلاح میں دو یا زیادہ کلموں کا بغیر کسی حرف کے جزو ہونے کے ایک ہو جانا ترکیب ہے۔

**امثلہ کی وضاحت:۔** **بعلبک** یہ اتفاقی مثال ہے **بعل** ایک بت کا نام تھا اور **بک** اس کے پجاری بادشاہ کا نام تھا تو دونوں اسموں کو ملا کر ایک شہر کا نام **بعلبک** رکھ دیا گیا جس کا بانی یہ بادشاہ تھا۔ اس میں کوئی جز و حرف بھی نہیں اور اس میں ترکیب اضافی اور اسنادی بھی نہیں، لہٰذا **بعلبک** ترکیب اور علمیت کی وجہ سے غیر منصرف ہے اور **عبد اللہ و شاب قرناھا** یہ دونوں احترازی مثالیں ہیں کیونکہ **عبد اللہ** مرکب اضافی ہے لہٰذا یہ منصرف ہوگا اور

شاب قرناها چونکہ مرکب اسنادی ہے کیونکہ شاب فعل اور قرناها مرکب اضافی فاعل ہے لہذا یہ بھی غیر منصرف نہیں بلکہ مبنی ہے۔

## شرح مأة عامل

درج ذیل جملوں کی ترکیب کریں، اور تمیز کے اعراب کا جامع قاعدہ بیان کریں۔

**۱. وهی سبعة عشر حرفا ۲. نحو به داء**

**جواب:۔** (۱) واؤ حرف عطف، **هی** ضمیر مرفوع منفصل مبتدا، **سبعة عشر** اسم عدد ممیز **حرفاً** تمیز، ممیز اپنی تمیز سے مل کر خبر، مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ معطوفہ ہوا۔

(۲) **نحو** مفرد منصرف جاری مجرائے صحیح مضاف، **به داء** مضاف الیہ، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر مبتدا مثالہ کی، مثالہ مرکب اضافی مبتدا، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

(**فائدہ**) لفظ **نحو** وغیرہ کے بعد جو مثالیں لکھی جاتی ہیں ان سے معنی مراد نہیں ہوتے، کیونکہ بر تقدیر ارادہ معنی وہ مثالیں جملہ ہوں گی اور لفظ **نحو** ان الفاظ سے نہیں جو جملہ کی طرف مضاف ہوتے ہیں (بشیر الکامل) لیکن اگر **به داء** کے معنی مراد لیے جائیں تو ترکیب یوں ہوگی: **با** حرف جار **ها** ضمیر مجرور، جار اپنے مجرور سے مل کر ظرف مستقر ہوا **ثابت** مقدر کا، **ثابت** اپنے فاعل **هُوَ** اور متعلق سے مل کر شبہ جملہ اسمیہ ہو کر خبر مقدم، **داء** مبتدا مؤخر، مبتدا اپنی خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہو کر بتاویل مفرد مضاف الیہ ہوا نحو مضاف کا، مضاف اپنے مضاف الیہ سے مل کر خبر مبتدا مقدر مثالہ کی، مبتدا خبر سے مل کر جملہ اسمیہ خبریہ ہوا۔

**تمیز کا قاعدہ کلیہ:۔** (۱) تین سے لے کر دس تک اسم عدد کی تمیز جمع اور مجرور آتی ہے جیسے **سبعة عوامل**، **عوامل** تمیز ہے جو جمع ہے اور مجرور کیونکہ غیر منصرف ہونے کی وجہ سے اس کا جر نصب کے ساتھ ہے۔

(۲) گیارہ سے ننانوے تک اسم عدد کی تمیز مفرد منصوب ہوتی ہے جیسے **سبعة عشر حرفا**۔

(۳) **مأة** اور **الف** کی تمیز مفرد مجرور آتی ہے جیسے **مأةُ عاملٍ**۔

# مصنف کی دیگر تصنیفات




**مکتبہ غوثیہ مہریہ**

**دارالعلوم غوثیہ مہریہ رجسٹرڈ ملتان**